# طریق النجات

تالیف

عارف باللہ حضرت علامہ محمد حسن صاحب فاروقی مجددی رحمۃ اللہ علیہ

# طریق النجات

تالیف


عارف باللہ حضرت علامہ محمد حسن صاحب فاروقی مجددی رحمۃ اللہ علیہ


اردو ترجمہ


حضرت مولانا محمد ہاشم جان صاحب مجددیؒ ابن حضرت مصنف رحمہ اللہ

ٹنڈہ سائیں داد، حیدر آباد، سندھ


تصحیح وترتیب


حافظ محمد اشرف مجددی



ناشر

مکتبہ نعمانیہ

اقبال روڈ ○ سیالکوٹ

نام کتاب : ——————— "طریق النجات"
مصنف : خواجہ پیر محمد حسن جان مجددی سرہندی (رحمۃ اللہ علیہ)
مترجم : مولانا حافظ پیر محمد ہاشم جان سرہندی رحمۃ اللہ علیہ
تصحیح و ترتیب : حافظ محمد اشرف مجددی سیالکوٹ
اشاعت اول :— ۱۹۳۱ء / ۱۳۵۰ھ
اشاعت دوم :— ۱۹۷۹ء / ۱۴۰۰ھ
تعداد :— ۱۱۰۰
ناشر :- مکتبہ نعمانیہ اقبال روڈ، سیالکوٹ
کتابت : ——— محمد حنیف قریشی دھیڈوالی، ڈسکہ (ضلع سیالکوٹ)
قیمت : ۱۲/= روپے



# فہرست "طریق النجات"

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# عرضِ ناشر

"طَرِیْقُ النَّجَاۃ" آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ آج تک بہت سی کتابیں لکھی گئیں۔ جن کا حد و شمار ہماری طاقت سے باہر ہے۔ لیکن وہ کتابیں جن سے انسانیت کا سبق ملے، ہدایت کا راستہ معلوم ہو اور ان پر عمل کر کے نجات و سعادت حاصل ہو، ایسی کتابوں کی تعداد بہت تھوڑی ہے۔ زیرِ نظر کتاب دیکھنے میں چھوٹی سی کتاب ہے، حقیقت میں بڑی عظیم اور مفید کتاب ہے کیونکہ مغز تھوڑا ہی ہوا کرتا ہے۔ غور فرمائیے آدمی اشرف المخلوقات ہے لیکن اس کا دماغ اور مغز شاید تمام جسم کا ہزارواں حصہ ہوتا ہو۔ ایسے ہی اگر آپ دل کو دیکھیں جو سارے جسم کا بادشاہ ہے جس کی حرکت بند ہونے سے سارا جسم مٹی کا ڈھیر ہو جاتا ہے۔ تجربہ شاہد ہے کہ ہر چیز کا مغز اور نچوڑ مقدار میں تھوڑا ہی ہوتا ہے لیکن قدر و قیمت میں سب سے بڑھ کر بلا مبالغہ یہی حال اس کتاب کا ہے اس کے چھاپنے کی غرض صرف اور صرف یہ ہے کہ ہمارے مسلمان بھائی اس مصروفیت کے دور میں بڑی بڑی اور زیادہ کتابوں کا مطالعہ کرنے کے لیے زیادہ وقت نہیں نکال سکتے اس لیے ایک ایسی مختصر دستاویز کی ضرورت تھی جو ہدایت کی کنجی ہو ان کے ہاتھوں میں پہنچا دی جائے تاکہ اس پر عمل کر کے اصلی کامیابی اور عذابِ آخرت سے نجات پائیں۔

"طَرِیْقُ النَّجَاۃ" کے متعلق بڑے بڑے علماء اور فضلاء نے بہترین اور قیمتی رائیں ارشاد فرمائی ہیں بطور نمونہ چند تحریریں پیش کی جاتی ہیں تاکہ قارئین کو اس کتاب سے فائدہ اٹھانے کی رغبت ہو اور راہ نجات نصیب ہو۔

علامہ نور بخش توکلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

"یہ کتاب عقائد، فقہ اور تصوف کے بنیادی مسائل پر مشتمل ہے جن کا ذکر حدیث جبریل میں اسلام، ایمان اور احسان کے الفاظ سے کیا گیا ہے مصنف علام

نے ایسے نئے اسلوب پر تالیف فرمایا ہے جس سے ذہن وقت نہیں محسوس کرتے اور صحیح عقائد، عقلی اور نقلی دلائل سے پیش فرمائے ہیں۔"

فاضل اجل حضرت مولانا عبدالقیوم سندھی (مرحوم) تحریر فرماتے ہیں:

"یہ کتاب جنّت کی طرف (جانے والا) صراطِ مستقیم ہے، انسانوں اور جنوں کے لیے نجات کی راہ ہے، جس نے بھی اس کتاب کو لے کر پڑھا اور اس پر عمل کیا وہ ہدایت اور نجات پا گیا۔ جس نے اس سے منہ موڑا اور انکار کیا وہ گمراہ اور سرکش ہوا۔ کیونکہ یہ کتاب خلاصہ ہے اس (کلام) کا جو رحمٰن نے نازل فرمایا اور عمدہ انتخاب ہے سید الانس والجان صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کا۔"

حضرت العلامہ مولانا محمد ابراہیم یاسینی (مرحوم) ناظم جمعیت احناف سندھ رقمطراز ہیں:

"یہ (طریق النجات) دنیا و آخرت کی کامیابی و کامرانی کا وسیلہ ہے اور یہ ذخیرہ ہے زندگی میں مرنے کے بعد کے لیے بھی۔ الخ"

علامہ العصر حضرت مولانا محمد حسن مرحوم سجادہ نشین درگاہ کنبار شریف و مفتی بلوچستان فرماتے ہیں:

"یہ (کتاب) ایک پُر رونق باغیچہ ہے یا جنّت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے۔ اس کی ترتیب و تہذیب بہت عمدہ ہے، معانی کی اعتبار سے بڑی جامع اور الفاظ مختصر ہیں۔ الخ"

زبدۃ الفضلاء حضرت مولانا عبدالحی مرحوم سجادہ نشین درگاہ پٹ میاں صاحب راقم ہیں:

"طریق النجات" حاصل کرنے کے لیے جلدی کرو کیونکہ یہ کتاب جنّت کے پھلوں تک پہنچانے والی ہے۔"

بہت سے علماء و مشائخ نے اس کتاب کی تعریف اور خوبیاں ذکر فرمائی ہیں۔ سب کے بیان کرنے کی یہاں گنجائش نہیں اور نہ ہی ضرورت ہے کیونکہ عقلمند کے لیے اشارہ ہی کافی ہوتا ہے۔

## اس اشاعت کی خصوصیات

کتاب ہذا کی اس اشاعت میں قارئین کی سہولت کے لیے چند چیزوں کا اضافہ کیا گیا ہے۔ امید ہے اہلِ علم حضرات پسند فرمائیں گے۔

(۱) ترجمہ کے ساتھ قرآنی آیات و احادیث کا اصل متن بھی درج کر دیا ہے۔

(۲) آیات شریفہ کا حوالہ پارہ اور رکوع نمبر کی صورت میں لکھ دیا ہے۔

(۳) اکثر احادیث کے ماخذ کا نام بھی حدیث کے ساتھ رقم کر دیا ہے۔

(۴) بعض دعاؤں کے تراجم پہلی اشاعت میں رہ گئے تھے ہم نے ان کا ترجمہ بھی شامل کر دیا ہے۔

تصحیح میں حتی الوسع کوشش کی گئی ہے۔ تجربہ شاہد ہے کہ پھر بھی اغلاط رہ جاتی ہیں۔ صاحب علم حضرات جو غلطی دیکھیں مطلع فرما دیں تاکہ آئندہ اشاعت میں درستی ہو سکے۔

⊙ مناسب معلوم ہوتا ہے جس کتاب کی اہمیت سطور بالا میں پڑھ چکے ہیں اس کے عظیم مصنف اور مترجم کا بھی مختصر تعارف آپ کی خدمت میں پیش کر دیا جائے۔ تاکہ مصنف علیہ الرحمتہ کی جامع شخصیت کو دیکھ کر کتاب کی جامعیت کا اندازہ ہو سکے۔

اے رب العلمین اس کتاب کے مصنف، مترجم اور ناشر و معاونین سب کی سعی کو مشکور فرما۔ (آمین)

**محمد اشرف مجددی**

---

## حضرت خواجہ پیر محمد حسن جان مجددی سرہندی رحمۃ اللہ علیہ

(مصنف کتاب ھذا)

**ولادت** آپ کی ولادت ۶ شوال المکرم ۱۲۷۸ھ میں قندھار (افغانستان) میں ہوئی۔ والد گرامی کا اسم مبارک حضرت خواجہ عبدالرحمٰن بن خواجہ عبدالقیوم بن شاہ فضل اللہ (رحمہم اللہ تعالیٰ) تھا۔ آپ کا سلسلۂ نسب حضرت خواجہ محمد معصوم بن حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ العزیز تک پہنچتا ہے۔ ۱۲۹۰ھ میں حضرت خواجہ عبدالرحمٰن افغانستان سے ہجرت فرماکر صوبہ سندھ میں آباد ہو گئے۔

**تحصیل علم** آپ نے علوم عقلیہ و نقلیہ والد ماجد سے حاصل کیے، مشاہیر علماء عصر سے بھی استفادہ کیا۔ جب آپ کے والد ماجد حج کے لیے گئے تو آپ بھی ساتھ گئے۔ وہاں جاکر حاجی رحمت اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کے "مدرسہ صولتیہ" میں داخل ہوئے۔ اسی دوران آپ نے شیخ احمد دحلان اور شیخ الحدیث محمد ابو نصر دمشقی سے اسناد حدیث حاصل کیں۔ اور اپنے والد ماجد کے دست اقدس پر بیعت کی، پھر اپنے وطن واپس آکر مذہب و ملت کی خدمت میں مصروف ہو گئے۔[۱]

**علم و عرفاں** جوہر کی قدر جوہری جانتا ہے بے علم آدمی کسی عالم کے علمی مقام کا کیا اندازہ کر سکتا ہے اور معرفت سے عاری انسان خدا رسیدہ بزرگ کے عرفان کو کیا جان سکتا ہے اسی لیے مشہور مقولہ ہے کہ "ولی را ولی می شناسد"۔

مصنف علیہ الرحمۃ کا مقام علماء اور اہل معرفت لوگوں میں کیا تھا، اس کا کچھ اندازہ کرنے کے لیے ہم اس وقت کے جید علماء اور مشائخ کے چند اقوال نقل کرتے ہیں جو انہوں نے "طریق النجاۃ" کی تقریظات میں بطور القابات درج فرماتے ہیں۔

۱۔ رئیس العلماء مولانا عبدالباقی رحمۃ اللہ علیہ ہمایوں قاضی سندھ و بلوچستان فرماتے ہیں:

"مَنْ فَاقَ فِي الْفَصَاحَةِ وَالْبَلَاغَةِ، وَاَقَرَّ لَهُ الْعُلَمَاءُ بِالْبَرَاعَةِ وَ

---

[۱] اکابر تحریک پاکستان ص۲۲۷

الذکاوۃ اجمع الفصحاء علی کمالہ، و اتفق الفضلاء علی حسن خصالہ، وھو الحبر النحریر، و الغیث المطیر، و البحر الغزیر و السمیدع الکبیر الماھر فی العلوم الشرعیۃ، و الموافق فی الفنون الادبیۃ، العارف باللہ العلیم، و العالم بقواعد الدین القویم سیدنا و سندنا حضرۃ الخواجہ محمد حسن جان المجددی مد ظلہ العالی۔

۲۔ رأس الفضلاء علامۃ العصر حضرت مولانا محمد حسن رحمۃ اللہ علیہ سجادہ نشین درگاہ کشپار شریف مفتی بلوچستان فرماتے ہیں:

شیخ الاسلام و امام الانام حضرۃ الخواجہ محمد حسن جان الفاروقی السرھندی ما برحت اقمار فضلہ ساطعۃ۔

۳۔ سراج العلماء الفقیہ المشہور حضرت مولانا محمد قاسم مرحوم (گڑھی یاسین ضلع سکھر سندھ) فرماتے ہیں:

العالم الربانی و العارف الحقانی البحر الزخار و الغیم المدرار شیخ السنۃ و ممیت البدعۃ ...... اجمع الفصحاء علی فصاحتہ اجماعا و اتبع الفضلاء بنعتہ اتباعا سیدنا و سندنا حضرۃ الخواجہ محمد حسن الفاروقی المجددی لا زالت شموس فیوضہ بازغۃ۔

۴۔ حضرت مولانا العلامہ محمد ابراہیم الیاسینی ناظم جمعیۃ احناف صوبہ سندھ لکھتے ہیں:

"امام الھمام و البحر القمقام واقف الاسرار الحکمیۃ جامع الانوار القدسیۃ حافظ ملک الکلام حاج بیت اللہ الحرام حکیم امۃ سید المرسلین شیخ الاسلام و المسلمین سیدی و سندی ملاذی و معتمدی حضرتنا محمد حسن الفاروقی المجددی صاحب سجادۃ مجدد الف ثانی لا زالت شموس فیضہ بازغۃ۔"

۵۔ فاضل کامل حضرت مولانا عبدالغنی شاہ رحمۃ اللہ علیہ امام و خطیب جامع مسجد جیکب آباد تحریر فرماتے ہیں:

"ھُوَ وَارِثُ الْاَنْبِیَاءِ بِمِصْدَاقٍ صَحِیْحٍ وَاَصْفَی الْعُلَمَاءِ بِفَضْلٍ صَرِیْحٍ سِرَاجُ اُمَّۃِ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ شَیْخُ الْاِسْلَامِ وَالْمُسْلِمِیْنَ حَضْرَتُ الْخَوَاجَہ مُحَمَّد حَسَن جَان الْفَارُوْقِیُّ الْمُجَدِّدِیُّ مَدَّ اللّٰہُ ظِلَّہُ الْعَالِی"

۶۔ زبدۃ الفضلا حضرت مولانا عبدالحی مرحوم سجادہ نشین درگاہ پٹ میاں صاحب رقم فرماتے ہیں:

"اَکْمَلُ الْکُمَلَاءِ اَفْضَلُ الْفُضَلَاءِ الْبَارِعُ الَّذِیْ اِلَیْہِ کُلُّ شَیْخٍ وَشَابٍ وَالْکَامِلُ الَّذِیْ اِنَابَ اِلَیْہِ جَمِیْعُ اُولِی الْاَلْبَابِ ھَادِیُ النَّاسِ اِلٰی رَبِّ الْاَنَاسِ مَوْلَانَا وَمُقْتَدَانَا حَضْرَۃُ الْخَوَاجَہ مُحَمَّد حَسَن جَان الْفَارُوْقِیُّ السَّرْھِنْدِیُّ الْمُجَدِّدِیُّ زَیْنُ سَجَّادَۃِ الْاِمَامِ الرَّبَّانِیِّ فَخْرُ اَخْلَافِ مُجَدِّدِ الْاَلْفِ الثَّانِیْ۔"

۷۔ وحید العصر فصیح اللسان حضرت مولانا صاحب داد مرحوم سلطان کوٹی فرماتے ہیں:

"اَلْعَلَّامُ ھَادِیُ الْاَنَامِ اِلٰی سَبِیْلِ السَّلَامِ قُدْوَۃُ الْاَوْلِیَاءِ الْعَارِفِیْنَ اِمَامُ الْعُلَمَاءِ الْمُتَّقِیْنَ حَامِلُ الرَّایَۃِ فِیْ مَیْدَانِ التَّحْقِیْقِ حَائِزُ قَصَبَاتِ السَّبْقِ فِی التَّدْقِیْقِ شَیْخُ الْاِسْلَامِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَارِثُ مَقَامَاتِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ حَضْرَتُنَا الْخَوَاجَہ مُحَمَّد حَسَن الْفَارُوْقِیُّ

۸۔ جامع معقول و منقول واعظ الاسلام مولانا محمد سلیمان مرحوم لکھتے ہیں:

"اَلْاِمَامُ شَیْخُ الْاِسْلَامِ غَوْثُ الْاَنَامِ، قُدْوَۃُ عُلَمَاءِ الْاَعْلَامِ مَجْمَعُ الْفَضْلِ وَالْکَمَالِ، مَرْجَعُ اَھْلِ الْمَعَارِفِ وَالْاَحْوَالِ، ذُوالْکَرَامَاتِ الظَّاھِرَۃِ وَالْمَقَامَاتِ الْفَاخِرَۃِ، مَنْبَعُ الْاَنْوَارِ الْبَاھِرَۃِ وَالتَّرَابِیْنِ الزَّاھِرَۃِ حَکِیْمُ الْاُمَّۃِ مُحْیِی السُّنَّۃِ مَوْلَانَا وَمُقْتَدَانَا حَضْرَۃُ الْخَوَاجَہ الْمُجَدِّدِیُّ۔"

۹۔ فاضل اجل مولانا عبدالقیوم رحمۃ اللہ علیہ مدرس العربیہ سندھ سائیں داد فرماتے ہیں:

"ھُوَ الجامعُ بَیْنَ الشَّرِیعَۃِ وَالْحَقِیقَۃِ قَیُّومُ الزَّمَانِ مَرْجَعُ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ بَحْرُ الْعُلُوْمِ الْعَقْلِیَّۃِ مَعْدَنُ الْفُیُوْضِ الرَّبَّانِیَّۃِ بُرْھَانُ الْمِلَّۃِ وَالدِّیْنِ قَاطِعُ اَعْنَاقِ الْمُلْحِدِیْنَ سَیِّدُنَا وَمُرْشِدُنَا اَدَامَ اللہُ تَعَالٰی فُیُوْضَھُمْ وَبَرَکَاتِھِمْ۔"

۱۰۔ عارف کامل علامہ لعل محمد مرحوم افغانی مدرس العربیہ کوئٹہ تحریر فرماتے ہیں:

"مَوْلَانَا وَبِالْفَضْلِ اَوْلٰنَا جَامِعُ اَشْتَاتِ الشَّرِیْعَۃِ وَالْحَقِیْقَۃِ مَانِعُ بِدْعَاتِ الْقَدِیْمَۃِ وَالْحَدِیْثَۃِ، اَلنَّجْمُ الْفَالِقُ فِی الدُّجٰی وَجْھَۃِ الْعَلِیَّۃِ النَّقْشَبَنْدِیَّۃِ وَالنَّخْلُ الْبَاسِقُ فِیْ حَدِیْقَۃِ الْفَارُوْقِیَّۃِ الْمُجَدِّدِیَّۃِ مَوْلَانَا الْحَاجِ حَضْرَۃ مُحَمَّد حَسَن حَفِظَہُ اللہُ ....."

۱۱۔ مولانا الفاضل جامع شریعت وطریقت حضرت مولانا علامہ محمد نور بخش رحمۃ اللہ علیہ حنفی نقشبندی توکلی (صاحب تصانیف کثیرہ) فرماتے ہیں:

"اَلْعَالِمُ الرَّبَّانِیُّ الْخَوَاجَہ مُحَمَّد حَسَن الْفَارُوْقِیُّ الْمُجَدِّدِیُّ زَیْنُ سَجَّادَۃِ الْاِمَامِ الرَّبَّانِیِّ مُجَدِّدِ الْاَلْفِ الثَّانِیْ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ ... اَلْمُصَنِّفُ الْعَلَّامُ۔"

ہر ذی شعور آدمی جان سکتا ہے کہ جس شخصیت کے بارے میں ہمعصر علماء و مشائخ ایسے الفاظ استعمال فرمائیں اور عمدہ القابات سے یاد کریں وہ کیسا جامع کمالات اور مرد کامل ہوگا۔ آپ کے تفصیلی حالات و مقامات اور دینی و ملی خدمات کے بیان کی ان صفحات میں گنجائش نہیں۔ صرف صاحب "اکابر تحریک پاکستان" کے مختصر اقتباس پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ تحریک آزادی میں آپ نے بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ ۱۲۹۶ھ میں جب افغانستان کے عوام نے انگریزوں کے خلاف جہاد کیا تو آپ کے والد ماجد نے انگریزوں کا ناطقہ بند کر دیا۔ آپ کی عمر اس وقت صرف اٹھارہ برس تھی۔ اس

---

لہ مفصل حالات کے لیے "مونس المخلصین" از خواجہ عبداللہ جان المعروف شاہ آغا ملاحظہ فرمائیں۔

کم سنی کے باوجود آپ نے کارہائے نمایاں انجام دیئے۔ جنگ طرابلس میں مجاہدین کی بھرپور مالی مدد کی۔ تحریکِ خلافت میں سرگرمی سے حصہ لیا، مگر ہندوؤں سے اتحاد کی سختی سے مخالفت کی۔ تحریکِ ہجرت کے مسئلہ پر آپ نے عوام کو اس کے نقصانات سے آگاہ کیا۔ تحریکِ پاکستان شروع ہوئی تو صوبہ سندھ میں آپ نے مسلم لیگ کی ڈٹ کر حمایت کی اور اپنے متوسلین کو بھی مسلم لیگ کی حمایت کا حکم دیا۔ [۱]

**تصانیف** آپ کی تبحرِ علمی کا اندازہ ان تصانیف سے ہوتا ہے جو آپ نے یادگار چھوڑی ہیں ان میں سے چند ایک یہ ہے:

۱۔ شفاء الامراض (۱۳۱۴ھ)۔ ۲۔ انیس المریدین (۱۳۱۶ھ) ۳۔ پنج گنج (۱۳۳۰ھ) ۴۔ سفرنامہ عربستان (۱۳۳۳ھ) ۵۔ تذکرۃ الصلحاء فی بیان الاتقیاد (۱۳۳۶ھ) ۶۔ انساب الانجاب (۱۳۴۳ھ) ۷۔ شرح حکم شیخ عطاء اللہ سکندری (۱۳۴۴ھ) ۸۔ الاصول الاربعۃ فی تردید الوہابیہ (۱۳۴۶ھ) ۹۔ طریق النجات مع رسالہ التنویر فی اثبات التقدیر (۱۳۴۹ھ) ۱۰۔ رسالہ در قواعد تجوید (۱۳۴۹ھ) ۱۱۔ العقائد الصحیحۃ فی بیان مذہب اہل السنۃ والجماعۃ (۱۳۶۰ھ) ۱۲۔ الاشارۃ الی البشارہ ۱۳۔ رسالہ فی باب صحت الجمعۃ فی القریٰ۔ ۱۴۔ لغات القرآن وغیرہ وغیرہ [۲]

**وصال** آپ کی وفات حسرت آیات ۱۳۶۵ھ ٹنڈہ سائیں داد (سندھ) میں ہوئی۔ مزارِ مقدس مرجعِ خواص و عوام ہے۔



[۱] اکابر تحریک پاکستان ص۲۲۷ و ص۲۲۸ - [۲] تذکرہ مظہر مسعود ص۱۴۴ -

# حضرت مولانا حافظ پیر محمد ہاشم جان سرہندی

## مترجم "طریق النجات"

**ولادت** آپ کی ولادت باسعادت ۱۳۲۳ھ میں ٹنڈہ سائیں داد تحصیل ٹنڈہ محمد خاں ضلع حیدرآباد (سندھ) میں ہوئی۔ آپ مصنفِ "طریق النجات" حضرت خواجہ محمد حسن جان سرہندی مجددی فاروقی قدس سرہٗ کے دوسرے صاحبزادے تھے۔ سلسلہ نسب تیرھویں پشت میں حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ النورانی سے ملتا ہے۔

**تعلیم** آپ نے گیارہ برس کی عمر میں قرآن پاک حفظ کر لیا۔ بعدازاں ابتدائی تعلیم والد ماجد سے حاصل کرنے کے بعد دارالعلوم معینیہ عثمانیہ اجمیر شریف میں داخلہ لیا۔ مشہور فلسفی اور عالم حضرت مولانا علامہ معین الدین اجمیری اور دیگر اساتذہ سے پڑھا اور سند تکمیل حاصل کی، اجمیر شریف میں حکیم نظام الدین (برادر مولانا معین الدین اجمیری) سے فن طب حاصل کیا۔ اور سندھ واپس آکر تدریس و ارشاد اور طبابت میں مصروف ہو گئے۔[1]

**خلافت** آپ نے اپنے والد گرامی حضرت خواجہ محمد حسن سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کے دست حق پرست پر بیعت کی تھی اور انہیں سے سلسلہ عالیہ نقشبندیہ میں اجازت و خلافت حاصل کی۔ حضرت مولانا پروفیسر محمد مسعود احمد صاحب مدظلہ ان حضرات میں سے ہیں جنہوں نے بارہا مولانا موصوف کی زیارت کی اور ان کی تقاریر سنی ہیں۔ تذکرہ مظہر مسعود میں تحریر فرماتے ہیں:

"مولانا خوبصورت و خوب سیرت ہیں۔ آپ کو دیکھ کر بے ساختہ قرآن پاک کی آیت یاد آتی ہے فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ۝ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ کی تفسیر مشاہدہ کرنی ہو تو آپ کی زیارت کی جائے۔"

---

[1] تذکرہ مظہر مسعود (ص ۲۴۲) اکابر تحریک پاکستان ص ۳۱۶

اس میں شک نہیں کہ مولانائے ممدوح متبحر عالم، باکمال اور ماہر طبیب ہیں، ان کی تقاریر سے تبحر علمی کا اندازہ ہوتا ہے۔ سندھ کا باشندہ ہوتے ہوئے اردو اتنی صاف رواں بولتے ہیں کہ اہلِ زبان کا گمان ہوتا ہے،

موسم گرما میں کوئٹہ تشریف لاتے ہیں اور تین چار ماہ قیام فرماتے ہیں آپ کے دولت کدے پر کتب خانہ میں بکثرت قلمی نوادرات ہیں جو قابلِ دید ہیں۔

**تبلیغ دین** آپ نے ہمیشہ تبلیغ و وعظ اور اشاعتِ دین کا فریضہ کسی دنیوی طمع و لالچ کے بغیر سرانجام دیا۔ اس سلسلہ میں کسی دنیاوی طمع و خواہش کو آپ انتہائی برا سمجھتے تھے۔ آں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی سے آپ کا عشق کمال کو پہنچا ہوا تھا۔ دورانِ وعظ جب حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا نامِ مبارک آپ کی زبان سے ادا ہوتا تو آپ کا چہرہ سرخ ہو جاتا اور ایک عجیب کیفیت طاری ہو جاتی۔ آپ کی تقریر و تبلیغ کا موضوع سیرت و محبت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہوتا بعض اوقات لوگ آپ کو کسی دوسرے موضوع پر بولنے کا عرض کرتے تو آپ فرماتے:

ما قصۂ سکندر و دارا نہ خواندہ ایم  ازما بجز حکایتِ مہر و وفا مپرس

میں تو محبوب کریم فداہ ابی و امی کی ثنا و صفت ہی بیان کروں گا۔ ہاں اس کے بعد سیاسی و ملی مسائل پر بھی ضمناً گفتگو ہو جائے گی [۱]

آبائی مریدوں کے علاوہ آپ کے اپنے حلقہ مریدین و معتقدین کی تعداد بھی ہزاروں تک پہنچی ہوئی تھی چنانچہ پاکستانی افواج میں آپ کے مریدوں کی بہت بڑی تعداد ہے کیونکہ آپ فوج میں تبلیغ دین بہت ضروری سمجھتے تھے۔ ہزاروں افراد آپ کی ہدایت و تلقین سے متشرع مسلمان بن گئے۔

**سیاسی و ملی خدمات** آپ نے تحریکِ خلافت میں اپنے استاد حضرت مولانا معین الدین اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ بھرپور حصہ لیا۔ برصغیر کے طول و عرض میں جلسوں سے خطاب کیا۔ میٹنگوں میں شرکت کی صو

---

[۱] اکابر تحریک پاکستان صـ۲۱۷

سندھ میں تحریکِ خلافت کو پروان چڑھایا۔

تحریکِ پاکستان کا غلغلہ بلند ہوا تو آپ مسلم لیگ میں شامل ہو گئے اور اپنی تمام تر قوتوں کو مسلم لیگ کے لیے وقف کر دیا۔ پاکستان بننے کے بعد اسلامی دستور کی جد و جہد میں سرگرم رہے، اور ۱۹۵۲ء میں علماء کرام کے اجلاس میں نمایاں حصہ لیا، جس نے حکومت کے چیلنج پر اسلامی دستور کے ۲۲ نکات منظور کیے۔

آپ جمعیت الاطباء کے کئی سال تک صدر رہے۔ جمعیت علماء حیدرآباد کی صدارت کو شرف بخشا۔ پاکستان میں سوشلزم کا فتنہ نمودار ہوا تو آپ نے ہر طرح سے اس کی سرکوبی کی۔ سندھ میں جب چند ملک دشمن عناصر نے اپنے سیاسی مقاصد کی خاطر نئے اور پرانے سندھیوں میں کچھ غلط فہمیاں پیدا کر کے نوبت فساد تک پہنچا دی تو آپ نے رات دن ایک کر کے پورے سندھ کے دورے کیے، وفود روانہ کیے، خطوط لکھے، بیانات دیئے، کتابچے شائع کیے۔ اور اتحاد بین المسلمین کے لیے انتھک جدوجہد کی جو نہایت کامیاب رہی۔ حقیقت یہ ہے کہ نئے اور پرانے سندھیوں کو قریب لانے کے سلسلہ میں آپ کی خدمات ناقابلِ فراموش ہیں۔

آپ عمر کے آخری چھ سات سال جمعیت مجددیہ سندھ کے صدر رہے اور حضرت امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد کو اپنے آبائی طریقہ پر مستقیم رہنے کی تلقین فرماتے رہے۔ عمر کے آخری دو تین سال آپ سندھ دیش کی مذموم تحریک کے خلاف سینہ سپر رہے اور صوبہ سندھ کے اسلام پسند اور دیندار حلقے کی تنظیم اور بیداری کے لیے بھی آپ نے تمام تر توانیاں وقف کر دی تھیں، اس سلسلہ میں اپنے ذاتی روپے سے متعدد کتابیں اور رسالے لاکھوں کی تعداد میں چھپوا کر شائع کیے۔

## تحریری کام

ملی اور ملکی خدمات میں دن رات مصروف رہنے کی وجہ سے آپ تصنیف و تالیف کی طرف توجہ نہ دے سکے حالانکہ آپ بہترین مضمون نگار تھے۔ عمدۃ المقامات (مطبوعہ لاہور) کا مقدمہ جو آپ نے فارسی زبان میں تحریر فرمایا، وہ فنِ تحریر میں آپ کے کمال کا زندہ نمونہ ہے۔ آپ نے اپنے والد ماجد کی دو عربی کتابوں "العقائد الصحیحۃ" اور "طریق النجاۃ" کا اردو ترجمہ

کیا۔ خواجہ محمد معصوم سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "اذکار معصومیہ" کا سندھی میں ترجمہ کیا۔ زیادہ تر پمفلٹوں اور مکتوبات کی صورت میں اپنے خیالات کا اظہار فرماتے رہے جن کو اگر جمع کیا جائے تو ایک بہت بڑا علمی ذخیرہ بن سکتا ہے۔

## صفاتِ حمیدہ کا پیکر

آپ بے حد حسین و جمیل تھے۔ چہرہ پرنور اور متبسّم، حافظہ بے مثال، قد مناسب، ڈاڑھی سفید براق ہونٹ گلاب کی پتیوں کی طرح گلابی اور نازک، دانت موتی کی لڑیاں، ہونٹوں پر دائمی مسکراہٹ، پان کھائے ہوئے غنچہ دہن سے جب گفتگو فرماتے تو فضا خوشبو سے مہک جاتی، باریک ململ کے نفیس جامہ سے جسم کا گلابی رنگ جھلملاتا، کسی کا دل نہ دکھاتے، سب کی باتیں شربت کے گھونٹ سمجھ کر پیتے جاتے تھے، وضعداری، صاف گوئی، غرض بہت سی ذاتی اور خاندانی خداداد صفات سے بہرہ ور تھے، منقولات ومعقولات سے یکساں مناسبت، پاک باطن، روشن جبیں، کردار میں تقوٰی اور طہارت، کلام میں خلوص کی شیرینی لکھنو اور دہلی کے محاورات اس کثرت اور روانی سے استعمال فرماتے کہ مخاطب آپ کی وطنیت سندھ کی نسبت کے بارے میں شک میں پڑ جاتے، فارسی، عربی اور اردو کے ہزاروں اشعار آپ کی نوک زبان تھے۔

آپ کے عقیدتمندوں کا حلقہ بہت وسیع ہے، آپ کی روزانہ اور ہفتہ وار مجالسِ وعظ میں بے شمار لوگ شریک ہوکر فیوض وبرکات حاصل کرتے تھے۔ آپ کا متبسم اور نورانی چہرہ دیکھ کر خدا یاد آجاتا تھا۔ آخری چند سالوں میں ٹنڈہ سائیں داد سے ناظم آباد کراچی منتقل ہو گئے تھے اور ہر اتوار کو مجلسِ ذکر منعقد کراتے۔ کراچی کے اہل ذوق حضرات کے لیے آپ کا دولت خانہ ایک روحانی مرکز کی حیثیت کا حامل تھا۔

## وفات

آپ کی وفات حسرت آیات ۲۱ رمضان المبارک ۱۳۹۵ھ مطابق ستمبر ۱۹۷۵ء بمقام شاہو کلی نزد کوئٹہ میں ہوئی اور جسد اطہر ٹنڈہ سائیں داد لاکر سپرد خاک کیا گیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون [1]

---

[1] اکابر تحریک پاکستان ص ۳۱۷ تا ص ۳۲۱ مختصراً۔

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ وَنُسَلِّمُ

# عرضِ مترجم

ناظرینِ محترم! مسلمانوں پر اِدبار اور پستی کا جو ہلاکت آفرین دَور آجکل گزر رہا ہے اس کی تباہی وبربادی کا حوصلہ شکن احساس کچھ اہلِ نظر حضرات ہی بہتر کر سکتے ہیں۔ بلحاظ تعداد افراد چاہے مسلمانوں کی کچھ ترقی ہو رہی ہو۔ لیکن اس واضح حقیقت سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ بحیثیت قوم وملت مسلمان تنزّل کے تاریک گڑھے میں گرے جا رہے ہیں۔ معاش اور معاد کے جتنے صیغے اور سلسلے ہیں سب میں وہ اَوجِ کمال سے حضیضِ زوال کی طرف اپنی ہی بدکرداری اور بد دماغی کی وجہ سے حرکت کرتے ہوئے دیکھے جاتے ہیں۔ ایک صاحب بصیرت تنزّل کی اس زہریلی ہوا کو پھیلتے ہوئے دیکھ کر پیشگوئی کر سکتا ہے کہ اگر حفاظت الٰہی کا تریاق نہ ہوتا تو یقیناً مسلمان آج سے بہت پہلے عرصۂ حیات کو طے کیے ہوئے دیکھے جاتے۔

ادبار و فلاکت کے اس مرضِ مزمن کی اذیتوں سے اگرچہ اب وہ خوگر ہو گئے ہیں اور ایک عرصہ سے شدائد ومصائب کے پے دَر پے ورود نے ان کے اعضاء کو بےحس سا بنا دیا ہے۔ لیکن خنجرِ قدرت نے اس دَور میں ان کے دیرینہ زخموں پر کچھ ایسے پیہم چرکے لگائے ہیں کہ ان میں دوبارہ تازہ خون بھر آیا ہے اور رگوں میں احساس کی ایک لہر دوڑ گئی ہے۔ خدا خدا کر کے اب انہیں اتنا معلوم ہو گیا ہے کہ ہم بھی کوئی وجود رکھتے ہیں اور ہمیں بھی دنیا میں رہنا ہے۔

مقامِ مسرت ہے کہ پھر ایک مرتبہ مداوا ومعالجہ کا خیال ان کے دماغ پر مستولی

ہو گیا ہے اور طویل علالت کی کمزوریوں نے انہیں اپنی زائل شدہ طاقت حاصل کرنے کے لیے اِدھر اُدھر ہاتھ پیر مارنے پر مجبور کر دیا ہے۔ چنانچہ ہمدرد مصلحین نے اپنے اپنے نظریہ کے ماتحت مختلف تشخیصیں کیں اور مختلف نسخے تجویز فرمائے۔ علمی پستی کو دیکھ کر بعض علم دوست حضرات نے کالج کھلوائے۔ اقتصادی تنزل کو مدِنظر رکھتے ہوئے بعض اہلِ دولت جوازِ سود کے فتوے دینے لگے۔ اسی طرح جس شعبے سے جس کو زیادہ دلچسپی تھی اس نے وہی کوتاہی محسوس کر کے اسی کی ترقی میں کوشش کی۔

لیکن افسوس کہ مریض جاں بلب کی حالت دن بدن ابتر و نازک ہوتی گئی اور " مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی " کا مصرعہ واقعۃً ثابت ہوتا گیا۔

وجہ کیا ہے کہ طریق علاج میں غلطی کی گئی۔ اور اصل مرض کی اہمیت کو نظر انداز کر کے ازالۂ عوارض ہی کو کافی سمجھا گیا اور اس برگزیدہ حکیم صلی اللہ علیہ وسلم کی صاف اور فطری تعلیمات کو بھول کر اپنی ہی ناقص عقل کے گورکھ دھندوں میں مریض کو الجھا کر مرض کی کیفیت و نوعیت کو اور بھی پیچیدہ بنا دیا گیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ پہلے دنیا کو روتے تھے اب اس کے ساتھ دین بھی کھو بیٹھے۔

اسی بنا پر تجربہ کار نباضوں نے جن کی معاملہ فہم نظر مرض کی تہہ تک پہنچ گئی ہے۔ معاملہ کی نزاکت کو ملحوظ رکھتے ہوئے تہیّہ کر لیا اور فیصلہ فرما دیا کہ اس حالت میں کیوں پھر اس اکسیری نسخے کو نہ آزمایا جائے۔ جس نے صاحبِ فراش مریض عرب کو ایک آن میں اس قدر طاقتور جوانمرد بنا دیا تھا کہ سارے عالم کے رستموں کو اس نے گرد کر دیا۔ وہ نسخہ کوئی مصدری اور پوشیدہ نسخہ نہیں۔ وہ نسخہ وہی ہے جس کو طبیبِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے صفحۂ دہر پہ دنیا کے سب سے زیادہ مقبول نسخے (قرآن) کی صورت میں چھوڑا ہے۔ اس نسخے کے اسرار سمجھانے والے بھی دنیا میں اپنے اپنے مذاق اور استعداد کے موافق مختلف پیدا ہوئے۔ یعنی بعض نے اس کو فلسفیانہ رنگ میں پیش کیا۔ اور بعض نے اس کو مادیات کی ایک کتاب جانا۔ اور بعض نے اس کو محض روحانیت ہی کا معلّم سمجھا۔ لیکن افسوس کہ یہ تیر بہدف نسخہ ان سب صورتوں میں

نہ کچھ ایسا زیادہ مؤثر اور نہ ایسا کایا کلپ ثابت ہوا۔ جیسا کہ پہلے پہل اس کے بنانے والے کالی کملیا والے حکیم صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک ہاتھ پر اکسیر بنا تھا۔ بات کیا تھی کہ وہ اپنے اصلی اوزان اور ترکیب کے ساتھ نہیں بنایا جاتا تھا۔ بلکہ پھر اپنی ناتجربہ کاری سے اور اپنی کوتاہ عقل کے بل بوتے پر یا تو بعض اجزاء کو بالکل بدل دیا جاتا تھا۔ یا ان میں تغیر و تبدل کر کے نسخہ کی اصلیت کو بگاڑ دیا جاتا تھا۔

اب جبکہ مریض قوم کی حالت قریب الموت تھی تو حق سبحانہٗ و تعالیٰ نے اپنے عہد کو پورا کرنے کے لیے اسی نسخہ حیات بخش و جانفزا کی ترکیب و ترتیب کے لیے اپنے بندوں میں سے (حضرت) مصنفِ کتاب "طریق النجات" کا شرح صدر فرمایا۔ جنہوں نے اس کے اسرار و رموز کو نہایت سہل طریقہ پر اسی زبان میں کھول دیا اور مسلمانوں کے سامنے وہ نسخہ اصل صورت میں لا کر ایسا روشن لائحہ عمل پیش کیا ہے جس کو دستور العمل بنانے کے بعد معاش اور معاد کے سب شعبے ایسے ہی مکمل اور اعلیٰ ہو سکتے ہیں۔ جیسے کہ اس کو پہلی بار آزمانے کے زمانے (خیر القرون) میں شاندار اور بلند پایہ ہوئے تھے:

مجھ جیسے بے مایہ کو انہیں کا ارشاد ہوا کہ اس کا ترجمہ سلیس اُردو میں ہو جائے۔ چنانچہ میں نے ارشاد کی تکمیل کو سعادتِ دارین سمجھ کر اپنی بساط کے موافق اس کام کو ختم کیا ہے اور جو کچھ مجھ سے بن پڑا ہے ناظرین کے سامنے ہے۔ اس سہل و ممتنع کلام کی الجھنوں اور دشواریوں کا کچھ وہی حضرات بخوبی اندازہ کر سکتے ہیں جن کو کبھی عربی سے اردو ترجمہ کرنے کا اتفاق ہوا ہو گا۔ وجہ یہ ہے کہ عربی کی طرزِ تحریر۔ جملوں کی ترکیب، محاورہ کی نوعیت۔ غرضیکہ ہر ایک چیز اُردو سے بالکل مختلف اور جداگانہ واقع ہوئی ہے۔ اب اگر تحت اللفظ ترجمہ کیا جائے تو شاید گلابی اردو کی طرح ایک عجیب مضحکہ خیز صورت اختیار کرے۔ اور اگر متن سے قطع نظر کی جائے تو ترجمے کی شان باقی نہیں رہتی، اور بہت ممکن ہے کہ اصل و ترجمے کے مابین مغائرت کی ایک عمیق خلیج حائل ہو جائے۔ چنانچہ انہی مجبوریوں سے میں نے جہاں تک ہو سکا ہے اپنی کوشش اس میں صرف کی ہے کہ

ترجمہ متن کے قریب قریب ہونے کے باوجود بامحاورہ بھی ہو اور اصل مطلب بھی فوت نہ ہونے پائے۔ اسی لیے بعض جگہ کچھ جملے بڑھا دیئے گئے ہیں اور کہیں بین القوسین (بریکٹ) سے کام لیا گیا ہے۔ لیکن قرآن مجید کی آیتوں اور حدیثوں کے ترجمے دستور عام کے مطابق اکثر تحت اللفظ ہی لکھ دیئے گئے ہیں۔"

کمال احتیاط و محنت کے باوصف پھر بھی ممکن ہے کہ کہیں غلطیاں یا خامیاں رہ گئی ہوں۔ خطا کار بندہ سے خطائیں ہی سرزد ہوتی ہیں۔

اُمید ہے کہ معزز ناظرین صفتِ خطاپوشی سے متصف ہو کر مجھے دعائے خیر سے یاد فرمائیں گے۔ کیا عجب کہ ذرہ نواز سرکار صلی اللہ علیہ وسلم اس ناچیز خدمت کے صلہ میں اس اکسیر کے ایک ذرے سے میرے مسِ قلب کو کندن بنا دے ؎

نظرت کیمیا است گر نگری

کہ مسِ قلبِ من چو زر گردد

وَجِئْنَا بِبِضَاعَةٍ مُّزْجَاةٍ فَاَوْفِ لَنَا الْكَيْلَ وَتَصَدَّقْ عَلَيْنَا اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَصَدِّقِيْنَ۔

فقط والسلام

حافظ محمد ہاشم مجددی

ٹنڈہ سائیں داد ضلع حیدرآباد سندھ

۲۵۔جون ۱۹۳۱ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رب انی لما انزلت الی من خیر فقیرا سئلک العصمة والسداد واعوذبک من الزیغ والالحاد سبحانک لاعلم لنا الا ما علمتنا انک انت العلیم الحکیم۔

صلی وسلم وبارک علی سیدنا محمد المصطفیٰ صاحب قاب قوسین او ادنی کما یلیق بعظیم شانہ ویکون احری و علی الہ واصحابہ البررة التقی وعلی من تبعھم بالاحسان والرضیٰ۔

"اے پروردگار! تیری اس خیر کا جو تم نے مجھ پر نازل فرمائی ہے میں محتاج ہوں۔ تیری بارگاہ سے عصمت و راہِ راست طلب کرتا ہوں۔ اور گمراہی و کجروی سے پناہ مانگتا ہوں۔ تیری ہی مقدس ذات کو پاکیزگی سزاوار ہے۔ ہم کچھ نہیں جانتے۔ مگر وہ جو تو نے ہمیں سکھلا دیا ہے۔ بیشک تو دانا اور صاحبِ حکمت ہے۔

ہمارے آقا و مولا محمد مصطفیٰ صاحب قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنیٰ پر وہ رحمتیں، سلام اور برکتیں بھیج جو آپ کی شانِ عظیم کے لائق و مناسب ہوں۔ نیز آپ کے نیک و پرہیزگار آل و اصحاب کو اور خوبی و رضامندی سے ان کے تابع ہونے والوں کو بھی ایسا ہی موردِ الطاف فرما۔"

اما بعد جاننا چاہیے، توفیق دے تمہیں خداوند تعالیٰ ان کاموں کی جن کو وہ دوست اور پسند رکھتا ہے اور بچائے رکھے تمہیں ان چیزوں سے جو گمراہی اور سرکشی کی باعث

ہوں کہ نجاتِ اُخروی کا مدار ایسے سچے اعتقاد پر ہے جو کہ امورِ آخرت کے متعلق اپنی سمجھ کی نارسائی اور عقل کی مخالفت و انکار کے باوجود بھی اللہ و رسولؐ کے وعدہ پر ثابت پختہ رہے جیسے فنا کے بعد مُردوں کا زندہ کرنا۔

(۲) کافر و فاجر کے لیے عذابِ قبر کا ہونا۔ باوصف اس کے کہ میت کا جسم سالم رہتا ہے اور بظاہر عذاب کچھ بھی دکھائی نہیں دیتا۔

(۳) حشر و نشر کا ہونا۔

(۴) نیک و بد اعمال کا تولنا۔ حالانکہ اعمال اعراض ہیں جو تُلنے کے قابل نہیں۔

(۵) صراط کو تسلیم کرنا (اس سے مراد وہ پُل ہے جو قیامت کے دن دوزخ پر رکھا جائے گا اور اس سے بُرے اور بھلے سب گزریں گے) حالانکہ وہ پُل بال سے باریک اور تلوار کی دھار سے تیز ہوگا بعض لوگ اس سے اس قدر جلد گزر جائیں گے جیسے بجلی کوند جاتی ہے اور بعض تیز ہوا کی طرح گزر جائیں گے۔ بعض کی رفتار سوار کے برابر ہوگی بعض ایسا چلیں گے جیسے پا پیادہ آدمی چلتا ہے۔ اور بعض پیٹ کے بل کھسکتے ہوئے (جیسا کہ بچہ چلتا ہے) جائیں گے۔" اس کے بعد یا تو جنت کی نعمتیں اور راحتیں سامنے ہوں گی یا دوزخ کے عذاب و خواری سے پالا پڑے گا۔

ان سب امورِ اخرویہ کا وہ لوگ جن کے دل میں اپنی عقلِ ناقص کی پیروی کا مرض موجود ہے انکار کر بیٹھتے ہیں۔

اور ایمانِ کامل کے یہ معنی ہیں کہ "جو کچھ کلام مجید میں آچکا ہے یا حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے جو امور احادیثِ صحیحہ میں ثابت ہو چکے ان پر پختہ یقین ہو۔" اگرچہ ہماری سمجھ میں وہ باتیں نہ سما سکتی ہوں اور "فی الحقیقت ہماری عقل امورِ غیب اور ان امور کو جو عادت مستمرہ کے خلاف واقع ہوتے ہوں پا بھی نہیں سکتی۔" ہم لوگوں کے نقصانِ عقل اور کوتاہی پر یہی دلیل کافی ہے کہ آئے دن یورپ کے فلاسفروں کی نت نئی عجیب و غریب ایجادیں دیکھ کر ہماری عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ جیسے بھاری بوجھل چیزوں کو ہوا میں اڑانا (اشارہ ہے ہوائی جہاز کی طرف) دنوں میں مہینوں کی مسافت طے کر جانا۔

آواز[۳] کو فونوگراف میں بند کر دینا اور اس کا بغیر کسی کمی بیشی کے اس آواز کو ادا کرنا۔
نہایت[۴] دور دراز ممالک سے بذریعہ اُن کلوں کے جن کو آج کل ایجاد کیا گیا ہے (اشارہ ہے ریڈیو (RADIO) کی طرف) آواز سننا۔
اور[۵] جیسے ہوائی ٹیلیگراف وغیرہ وہ چیزیں ہیں جن کو دیکھ کر عقل حیران رہ جاتی ہے اور جن کی کنہ و حقیقت تک اُس شخص کے علاوہ جو ان ایجادات میں مہارت رکھتا ہو کسی کی پرواز عقل نہیں پہنچتی۔

تو کیا ان عجائبات کے ایجاد سے پہلے اگلے اور پچھلے دانشمند ان کے وجود کو تسلیم کرتے؟ بالکل اسی طرح سے وہ امورِ آخرت جو کلام مجید میں مذکور ہیں ضرور واقع ہونے والے ہیں۔ اگرچہ ہماری عقل اس کی مخالفت پر تُلی رہے۔"

ایک ایسے شخص سے جس پر مجھے اعتماد ہے میں نے سنا ہے کہ سندھ کے رئیسوں میں سے ایک صاحب تقریباً ستر برس پہلے یورپ گئے تھے وہیں انہوں نے پہلے پہل ریل گاڑی دیکھی۔ جب لوٹ کر سندھ آئے تو اس حیرت افزا چیز کا تذکرہ کرنے لگے، اس بات پر سب لوگوں نے ان کو جھٹلایا۔ اور اس کو دیوانہ کہنے لگے۔ بیچارے نے سوائے اس کے چھٹکارہ نہ دیکھا کہ خاموشی اختیار کرے۔ پھر جبکہ سندھ میں بھی ریل چلنے لگی اور سب نے اپنی آنکھوں سے دیکھ لی۔ تب اس کے جھٹلانے پر پشیمان ہوئے اور جان گئے کہ واقعی اس کا کہنا ٹھیک تھا۔

یہ ساری خرابی ہماری کوتاہ بینی اور قصورِ عقل ہی کی وجہ سے ہوتی ہے کہ ہمارا فہم محسوسات سے آگے نہیں بڑھتا اور ہماری تصدیق معلومات اور مالوفات کے دائرہ کے اندر ہی بند رہتی ہے۔ پس نجات اسی میں ہے کہ جو کلام مجید میں آچکا ہے یا جو کچھ امین صادق صلی اللہ علیہ وسلم نے فرما دیا ہے۔ اس پر ایمان لاکر تسلیم کریں۔ یہاں تک کہ اپنے پختہ یقین پر اطمینان قلب کا درجہ حاصل ہو جانے اور اس میں کسی قسم کے تردد یا حیلہ جوئی کی آمیزش نہ ہو اور پس و پیش یا تاویل کی گنجائش نہ رہے۔

حق تعالیٰ قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے:۔

الٓمّٓ ۚ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۚ فِيْهِ ۚ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۙ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ (پ ۱ ع ۱)

"یہ ایسی کتاب ہے جس میں کسی قسم کا شک و شبہ نہیں۔ ان پرہیز گاروں کے لیے (اپنے اندر) ہدایت رکھتی ہے۔ جو (امور) غیب پر ایمان لاتے ہیں۔"

اور اکثر قرآن مجید کے قصے اسی قسم کے ہیں کہ عقل معاشی (دنیاوی سمجھ) ان کا انکار کر دیتی ہے۔ چنانچہ (مثال کے طور پر مختصراً کچھ قصے لکھے جاتے ہیں تفصیل کلام مجید اور تفاسیر میں دیکھنا چاہیئے)

(۱) "بنی اسرائیل کے ایک مقتول کا جبکہ گائے کے بعض اجزا اس پر مارے گئے زندہ ہو جانا اور اپنے قاتل کا پتہ تبلانا۔" (پ ۱ ع ۹)

(۲) "حضرت عزیر علیہ السلام کا انتقال کر جانا۔ اور آپ کے گدھے کا مر جانا اور سو سال کے بعد زندہ ہونا۔" (پ ۳ ع ۳)

(۳) "حضرت ابراہیم علیہ السلام کا چار پرندوں کو ذبح کر کے ان کے گوشت کو قیمہ بنا کر آپس میں خلط ملط کرنا اور تھوڑا تھوڑا حصہ متفرق پہاڑوں پر رکھ کر ان کو بلانا۔ اس پر سب کے اعضاء کا اصلی حالت پر آپس میں مل جانا اور پرندوں کا آپ کے پکارنے سے دوبارہ زندہ ہو جانا۔" (پ ۳ ع ۳)

(۴) "اصحاب کہف کا تین سو نو برس تک غار میں سونا اور پھر اتنی مدت کے بعد بحالت ہوش و حواس و سلامتی بدن بیدار ہونا۔" (سورہ کہف، پارہ: ۱۵)

(۵) "حضرت موسیٰ کی حضرت خضر سے رفاقت اور اس قصے کے محیر العقول واقعات۔" (سورہ کہف)

(۶) "حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ علیہما السلام کی امت پر منّ (ترنجبین) اور سلویٰ (بٹیریں) کا آسمان سے نازل ہونا۔" (سورہ بقرہ، سورہ مائدہ)

(۷) "حضرت موسیٰ کا اپنی قوم کے ساتھ دریا سے بسلامت گزر جانا اور فرعون اور اس کی قوم کا غرق اور ہلاک ہو جانا۔" (سورہ بقرہ، پارہ اول، رکوع: ۶)

(۸) "لوط علیہ السلام کی قوم پر زمین کا الٹ پڑنا اور اس طرح سے ان کا ہلاک ہونا۔" (پ ۱۴ ع: ۵)

(۹) قوم ہود علیہ السلام کو تیز ہوا کے عذاب سے ہلاک کرنا۔" (پ ۲۶ ع ۸)

(۱۰) قوم صالح علیہ السلام کا جبرئیل علیہ السلام کی چیخ کی ہیبت سے ہلاک ہونا۔" (پ ۱۲ ع: ۶)

(۱۱) "حضرت یونس علیہ السلام کو مچھلی کا نگل جانا اور تین یا زیادہ دنوں کے بعد اُگل دینا۔" (پ ۱۴ ع: ۶)

(۱۲) "حضرت سلیمان علیہ السلام کے لیے جنّوں کا باوصف اجسام لطیفہ (ناری مادہ سے مخلوق) ہونے کے محرابیں اور تصویریں بنانا اور حوض کے برابر لگن اور نہ ہلنے والی دیگیں تیار کرنا۔" (پ ۲۲ ع: ۸)

(۱۳) "ملکۂ بلقیس کا تخت حضرت سلیمان علیہ السلام کی خدمت میں عالم کتاب (یعنی آصف بن برخیا وزیر حضرت سلیمانؑ) کی دعا سے پلک جھپکنے سے پہلے پہنچ جانا۔" (پ ۱۹ ع: ۱۸)

(۱۴) "حضرت صالح علیہ السلام کی دعا سے پتھر کے ٹیلے سے اونٹنی کا نکلنا اور اس کی کونچیں کاٹنے کے بعد اس کے بچہ کا پھر اس ٹیلے کے اندر چلا جانا۔" (پ ع)

(۱۵) "ابرہہ (شاہ یمن) کے لشکر کا ابابیل پرندوں کے پختہ کنکریاں برسانے سے ہلاک ہونا۔" (پ ۳۰ سورہ ابابیل)

(۱۶) "حضرت عیسٰی علیہ السلام کا اسی جسد عنصری کیساتھ آسمان پر اٹھایا جانا اور ہزاروں برس تک ان کا زندہ رکھنا۔" (پ ۳ ع: ۱۴ پ ۶ ع: ۲)

(۱۷) "حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا اسی جسم اطہر عنصری کے ساتھ معراج کے قصے میں بلند آسمانوں تک جانا۔ پھر وہاں سے سدرۃ المنتہیٰ پر تشریف لے جانا اور پھر وہاں سے آگے مقام قاب قوسین تک آپ کا پہنچنا اور انبیاء علیہم السلام کے ساتھ ملاقات کرنا اور ایسے لمبے سفر سے اتنی دیر میں لوٹ آنا کہ آپ کی خوابگاہ ابھی ٹھنڈی نہ ہونے پائی تھی اور دروازے کا کنڈا ہل رہا تھا۔" (سورہ بنی اسرائیل۔ سورہ النجم اور احادیث)

یہ اور ان جیسے اور عجیب و غریب قصے جن کی خبر حق سبحانہ وتعالیٰ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کلام پاک میں دی ہے ایسے ہیں کہ عقل ناقص ان کو صحیح تسلیم کرنے سے قاصر ہے۔

برخلاف اس کے وہ عقل کامل کہ جو معادی (اخروی) ہے ان کے قبول کرنے پر ہدایت یاب ہے اور انوار نبوت سے فیضیاب ہو کر ان پر پختہ یقین رکھتی ہے۔ اس لیے منادیٔ حق زبان حال سے پکار کر کہتا ہے کہ اے "فریب خوردہ"! اس عقل کو چھوڑو اور آگے بڑھو!"

---

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے پروردگار عالم سے یہ استدعا کی کہ:

رَبِّ اَرِنِیْ کَیْفَ تُحْیِ الْمَوْتٰی ؕ قَالَ اَوَلَمْ تُؤْمِنْ ؕ قَالَ بَلٰی وَلٰکِنْ لِّیَطْمَئِنَّ قَلْبِیْ ؕ (پ ۳ ع ۳)

"اے رب! مجھے دکھا دیجیے کہ تو کس طرح مُردے زندہ کرتا ہے؟ حق تعالیٰ نے فرمایا کہ اے ابراہیم کیا (اس پر) تم ایمان نہیں لاتے۔ (ابراہیم علیہ السلام) نے عرض کیا کہ بیشک (اس پر میرا ایمان ہے) لیکن (یہ سوال اس لیے ہے) تاکہ میرا قلب مطمئن ہو جائے۔"

حضرت خلیل کو اگرچہ اس پر پختہ ایمان تھا لیکن چونکہ مُردوں کا بوسیدہ ہو جانے کے بعد دوبارہ زندہ ہونا خلاف عقل تھا اس لیے وہ چاہتے تھے کہ مُردوں کے زندہ کرنے کی کیفیت میں خداوند تعالیٰ کی قدرت کا مشاہدہ کریں اور جس طرح سے کہ قلب اپنی نظر کی بنا پر ایمان کامل رکھتا ہے۔ آنکھیں بھی عجائبات قدرت کے کرشموں سے بہرہ اندوز ہوں اور چونکہ یہ سوال رموز خُلّت و محبت کے قبیل سے تھا۔ اسی رمز کی بنا پر باری تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ "اے خلیل! کیا تو مُردوں کے زندہ کرنے پر ایمان نہیں رکھتا۔" اگرچہ حق سبحانہ وتعالیٰ کو حضرت ابراہیمؑ کے ایمان کا علم تھا لیکن پھر انہیں کی زبان سے کہلوانے کے لیے یہ ارشاد ہوا تھا۔ چنانچہ حضرت خلیل نے صاف کہدیا کہ

بَلٰی یعنی بیشک اس قدرت پر مجھے قلبی پختہ یقین ہے لیکن بظاہر چونکہ یہ صورت عقل کے مخالف ہے اور عقل اس حالت میں سراسیمہ رہ جاتی ہے۔ اس لیے محض بلحاظ اطمینان قلب تاکہ تحیر عقل سے جو اضطراب قلب کو لاحق ہوا ہے۔ رائی العین یعنی مشاہدہ کی مدد سے اس کو زائل کر لیں اور ایمان بدیہی حاصل ہو جائے۔ اس کے بعد ارشاد ہوا کہ اچھا چار پرندوں کو پکڑو۔ آخر قصے تک......

حضرت عزیر علیہ السلام نے (ایک اجڑی ہوئی بستی کو دیکھ کر) کہا تھا کہ:

اَنّٰی یُحْیٖ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا (پ ۳ ع ۲)

"ایسے ویرانے کو خداوند تعالیٰ کیونکر بسائے گا۔"

لفظ "کیونکر" صاف بتلا رہا ہے کہ مُردوں کے زندہ کرنے پر ایمان رکھنے کے ساتھ کیفیت زندگانی کا سوال ہے۔ چنانچہ خداوند تعالیٰ نے اس کی کیفیت انہیں دکھلادی کہ:

اَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ (پ ۳ ع ۳)

"سو سال تک ان کو مردہ رکھا اس کے بعد انہیں زندگی بخشی۔"

اور بطریق استخبار ان سے دریافت فرمایا کہ "تم (یہاں پر) کتنا زمانہ ٹھہرے ہو۔" عزیر علیہ السلام نے جواب دیا کہ "ایک دن کامل یا دن کا اکثر حصہ ٹھہرا ہوں۔" چونکہ حضرت عزیر کی موت صبح کے وقت واقع ہوئی تھی اور عصر کے وقت دوبارہ زندگی پائی تھی تو آپ یہ سمجھ رہے تھے کہ یہ آج ہی کا واقعہ ہے۔ حق سبحانہ وتعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ

بَلْ لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ فَانْظُرْ اِلٰی طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ ۚ وَانْظُرْ اِلٰی حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً لِّلنَّاسِ وَانْظُرْ اِلَی الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا ۭ (پ ۳ ع ۳:۶)

"نہیں بلکہ تم سو برس تک ٹھہرے ہو۔ پس دیکھ اپنے کھانے اور پینے کی طرف کہ (ابھی) سڑا تک نہیں اور اپنے گدھے کی ہڈیوں کو دیکھ کہ کیونکر ہم ان کا ڈھانچہ بناتے ہیں پھر ان کو گوشت پہنا دیتے ہیں۔"

جب اس سارے قصے کو اپنی آنکھوں سے دیکھ چکے تو کہنے لگے کہ:

قَالَ اَعۡلَمُ اَنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ۔ (پ ۳ : ۴)

"بیشک! مجھے اب یقین کامل ہوگیا کہ اللہ تعالیٰ ہر ایک چیز پر قادر ہے۔"

حضرت موسیٰ کا یہ سوال کہ

رَبِّ اَرِنِیۡۤ اَنۡظُرۡ اِلَیۡکَ ؕ (پ ۹ ع ۷)

"اے رب! مجھے اپنے مشاہدہ سے ممتاز فرمایئے۔"

اسی طرح اطمینان قلب کی خاطر تھا اس لیے کہ آخرت میں جو دیدار الٰہی بلاکیف ہونے والا ہے اس پر آپ ایمان رکھتے تھے۔ لیکن چونکہ دیدار بلاکیف سے عقل منکر ہے۔ آپ یہ چاہتے تھے کہ یہ پردہ بھی اٹھ جائے اور ایک دفعہ اپنی آنکھوں سے بھی دیکھ لیں۔ حق سبحانہ وتعالیٰ نے حضرت موسیٰ کو خطاب فرمایا کہ "اے کلیم! اس دنیائے فانی میں بھلا اس دیدار کی تاب کہاں لا سکتے ہو، جو آخرت کی پائدار نعمتوں میں اعلیٰ درجہ رکھتا ہے۔" اگر اس بات کی سمجھ میں دقت ہو رہی ہے تو پھر اچھا ہے! ایک جھلک پہاڑ پر ڈالی جاتی ہے اگر وہ اپنی بڑائی، سختی، صلابت، اور بیجان ہونے کے باوجود اس جھلک کو سنبھال سکا اور اپنے مکان پر ٹھہرا رہا تو

فَسَوۡفَ تَرٰىنِیۡ ۚ فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّہٗ لِلۡجَبَلِ جَعَلَہٗ دَکًّا (پ ۹ ع ۷)

"پھر تم بھی دیکھ سکو گے لیکن جب حضرت الوہیت نے پہاڑ پر تجلی فرمائی تو اسے ریزہ ریزہ کر دیا۔"

اور ہیبتِ خداوندی سے اس کے پراگندہ ٹکڑے تتر بتر ہو گئے اور حضرت کلیم اس مقام کی دہشت سے بیہوش ہو کر گر پڑے۔ پھر جب آپ کو افاقہ ہوا تو اس بے جا سوال پر استغفار پڑھنے لگے اور کہنے لگے کہ تقدس و پاکی تمہیں ہی سزاوار ہے۔ اس دنیا میں دیدار کے طلب کرنے سے میں توبہ کرتا ہوں اور آخرت کے دیدار پر سب سے پہلے میں ایمان لاتا ہوں۔"

اگر غور کیا جائے تو واضح ہو جاتا ہے کہ حضرت خلیل یا حضرت کلیم اور حضرت عزیر علیہم السلام سب کا سوال ایک ہی ڈھب کا ہے یعنی وہ باتیں جو مخالف عقل ہیں۔ ان کے لیے اطمینانِ قلب کے اسباب طلب کرنا۔

لیکن ہمارے آقا و مولا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ابتدا ہی سے اس قدر اطمینان رکھتے

ہیں کہ کبھی بھی اطمینان کے طالب نہ ہوئے اور نہ خداوند تعالیٰ نے انہیں اس کا محتاج بنایا[1]
بلکہ فرمایا کہ

وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ وَكَانَ فَضْلُ اللهِ عَلَيْكَ عَظِيمًا ۝

(پ ۵ ع ۱۴)

"جو کچھ تم نہیں جانتے تھے وہ سب تمہیں سکھا دیا ہے اور فی الواقع خداوند تعالیٰ کا
تم پر بڑا احسان ہے۔"

منجملہ ان امور کے مُردوں کا زندہ کرنا۔

اور بلاکیف دیدار الٰہی سے (شب معراج شریف میں) مشرف ہونا ہے۔

اور اکثر وہ باتیں جو ہو گئی ہیں یا ہونے والی ہیں ——— ان کا بھی آپ کو کامل
علم عطا کیا گیا۔ یہاں تک کہ اولیائے امت کے ایک بزرگ کہتے ہیں کہ اگر یہ پردہ آنکھوں
کے سامنے سے اُٹھ جائے تب بھی میرے علم و یقین میں اضافہ نہ ہو گا[2]۔"

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو اگرچہ اطمینان کلی عطا فرما دیا گیا ہے مگر جبکہ بارگاہ الٰہی
سے ملتِ ابراہیمی کے اتباع (پیروی) کا حکم ہے اس لیے حضورؐ کی اُمّت کو جو خیر الامم
کے خطاب سے ممتاز ہے یہ ارشاد ہوتا ہے کہ اگر تم قلبی اطمینان کے طلبگار ہو۔

فَاذْكُرُونِي أَذْكُرْكُمْ (پ ۲ ع ۲)

"تو مجھے یاد کرو میں بھی تم کو یاد کروں گا۔"

---

[1] کسی نے کیا اچھا کہا ہے ؎

موسیٰ زہوش رفت بیک جلوہ صفات
تو عین ذات می نگری در تبسمی

[2] ولا یلزم من هذا افضلیة غیر النبی علی النبی کما زعم لان الفضیلة الجزئیة لا تصادم
الفضل الکلی ۱۲ منہ (ترجمہ) اس سے غیر نبی کی نبی پر افضلیت لازم نہیں آتی جیسے گمان ہوتا ہے
کیونکہ جزوی فضیلت کلی فضیلت کا مقابلہ نہیں کر سکتی (ناشر)

اور فرمایا کہ

اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ۝ (پ ۱۳ ع ۱۰)

"بیشک ذکرِ الٰہی سے ہی قلب کو اطمینان اور تسکین ہوتی ہے۔"

اسی لیے منادیٔ حق (فرشتۂ غیب) زبانِ حال سے پکار پکار کر کہتا ہے۔ کہ اے عاجز! اس عقل کو چھوڑ دو اور آگے بڑھو!

# فصل

اے میرے عزیز بھائی! "حق تعالیٰ تمہارے قلب کو نورِ ایمان سے منور فرمائے" جاننا چاہیئے کہ اس رسالے میں ہمارا روئے سخن ان لوگوں کی طرف ہے جو مدعیٔ اسلام ہیں اور قرآن مجید اور حضورؐ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر جن کو حق تعالیٰ نے تمامی مخلوق کے لیے بشیر و نذیر (خوشخبری دینے والا۔ ڈرانے والا) کر کے بھیجا ہے ایمان لا چکے ہیں لیکن وہ لوگ جو دائرہ اسلامی سے خارج ہیں اور اپنی عقل ناقص کے دھوکے میں پھنس چکے ہیں۔ یہ ہماری گفتگو ان کے ساتھ نہیں ہے۔ اس لیے کہ وہ چوپایوں کی طرح بلکہ اُن سے بھی زیادہ گمراہ ہیں۔

اس کے بعد جاننا چاہیئے کہ عقل دو قسموں پر ہے:

(۱) عقلِ معاش

(۲) عقلِ معاد

جبکہ حق تعالیٰ نے انسان کو بہترین صورت پر بنایا تو اس کی فطرت میں دونوں عقلوں کا مادہ تفویض فرمایا۔ پھر جس شخص نے دونوں کو اپنی کوشش سے روشن کیا تو جو نتائج اور ثمرات دونوں پر مرتب ہو سکتے ہیں۔ ان سب سے وہ بہرہ اندوز ہوا اور جس نے ایک ہی عقل کو اختیار کیا تو نتائج بھی اسی ایک پر محصور رہے۔"

شاید تمہیں یہ خدشہ ہو جائے کہ عقل کے روشن کرنے کی کوشش بھی تو عقل کے ذریعہ سے ہوگی۔ گویا ہدایت کی جا رہی ہے عقل کی جانب عقل ہی کے واسطہ سے

